وناصر ہی آصف انجم طلعت اوٹھی بادشاہ کو مجرا کیا اور صاحبقران کو سلام کری اور اپنے دوستون سی رخصت ہو کر اب یہ جاتی ہین کہ انکا حال آگے بیان کیا جائیگا بعد اسکے صاحبقران بجانب سگمند رفرخ لقا مخاطب ہوے اور فرمایا کہ آپکو بھی تکلیف مین وہین کی دیتا ہون کہ آپ بھی اشیاء طلسمی کو جو کہ آپنی طلسم رنگین فلک سے پائی ہین انکو ہمراہ لیکر دریای نسیان پر ملاقات فرمائیے انھون نے عرض کیا کہ بہت خوب اور سبکو سلام و مجرا کر کے اوسیوقت رخصت ہو کر چلے اب صاحبقران طرف شاہزادہ امیر الزمان کے مخاطب ہوے اور ارشاد فرمایا کہ آپ بھی مع اشیاء طلسمی کے کہ جو آپ طلسم ہیبت الحجران سے اپنے ہمراہ لائے ہین ان اشیاء نادر کو لیکر آپ دریای نسیان کیجانب روانہ ہو جیئے اور ہم بھی انشاء اللہ وہان پہونچتے ہین ہمارے آپکے وہین ملاقات ہوگی یہ بھی رخصت ہوے اور حسب ارشاد روانگی مین مصروف ہوے بعد انکے شہنشاہ گوہر کلاہ کیجانب متوجہ ہوے اور انسے ارشاد کیا کہ اے فرزند تم بھی ان اشیاء نادرہ طلسمی کو جو کہ طلسم ذوفنون کی فتاحی مین تمکو دستیاب ہوے ہین تم انکو ہمراہ لیکر بجانب دریای نسیان روانہ ہو اور اسی مقام پر ہم سے ملو ہم بھی خدا نے چاہا تو بہت جلد وہان پہونچتے ہین شہنشاہ گوہر کلاہ نے اوٹھ کے مجرا کیا اور عرض کیا کہ آرزو تو کمترین یہ تھی کہ ہمراہ رکاب سعادت انتساب مین بھی غاشیہ برداری کرتا ہوا جاتا مگر الامر فوق الادب جیسا حکم ہوا ہی مطابق اسکے تعمیل کرونگا اور یہ کہکر اسیوقت رخصت ہو کر بعزم منزل مقصود ہونگا یہ عرض کر کے یہ بھی رخصت ہوے کہ انکا حال بھی آئندہ حوادث سوانح رقم ہوگا بادشاہ اسلام نے مخاطب ہو کر کہا کہ یا صاحبقران اگر آپ کہین تو مین ایک بات کہون عرض کیا صاحبقران نے کہ اے ظل اللہ آپکا فرمانا مین بسر و چشم بجا لاؤنگا آپ ارشاد فرمائین بادشاہ نے فرمایا کہ ہان مین نے ان امور صاحبقرانی مین دخل دینا پسند نہ کیا مگر ہان میری رائے یہ ہی کہ اگر کہئے تو خواجہ زادون کو بلا کر دریافت کیا جاے کہ یہ دریای نسیان کیا چیز ہی اور ادہر کا سفر ہمارے لئے کیسا ہی کیونکہ وہ مقام بہت سخت ہی اور خواجہ کا چلے جانا بھی مصلحت سے خالی نہین ہی وہ بڑا منجم ہی جانتے ہو آپ انکا بھی ہی سکجانا سے لشکر مین ایک اوداسی او نہیا تا معلوم ہوتا ہی صاحبقران نے عرض کیا کہ بہت مناسب ہو آپ خواجہ زادون کو بلوائیے اور انسے استفسار حالات ضروری کیجئے اور عمر کے بارہ مین میرا کیا اختیار تھا بہتیرا انسے کہتا رہا اور روکا کیا مگر انھون نے کچھ سماعت نکی بلکہ اگر خیال کیا جاے تو انھون نے ایک نوع کی بیمروتی کی کہ ہمراہی کی حرکت انسی سرزد ہوئی خیر آپ خواجہ زادون کو طلب فرمائین حکم ہوا کہ اسیوقت چوبدار جاے اور خواجہ زادون کو بعد دعا کے ہماری طرف سے کہا جاے کہ آپکو طلب کیا ہی چنانچہ چوبدار روانہ ہوا خواجہ زادون کے پاس پہونچا اور دعا کی عرض کیا کہ آپکو بادشاہ جہاہ نے یاد فرمایا ہی آپ تشریف لے چلئے خواجہ زادون نے کہا کہ پہر رات باقی ہی کہ حال سفر نہین معلوم تھا اور یہی سبب ہی کہ نیند بھی ہمکو نہین آتی تھی کہ صبح کو لشکر کا کوچ ہوگا مگر حاضر ہوتے ہین یہ کہکر کہارون کو طلب کیا کہ میانے ہمارے نکالو چنانچہ کہارون نے میانہ باہر نکالا انھون نے جامے نیمے پہنے صندلی عمامے سر پر رکھے اور کتاب رمل و نجوم ہمراہ لیکر شکلین اپنی بزرگونکی ایسی بنا کر اور لباس درباری پہنکر اوسیوقت سوار ہوے اور راہ کو طے کر کے داخل بارگاہ ہوے تا لب فرش شاہزادہ بدیع الملک استقبال کر کے انکو لائے اور بادشاہ کیجانب سے انکی تعظیم کی ہوگیان صندلی بچھوادی گئین سب آ کر خواجہ والاگہر ثانی و خواجہ بزرگ امید ثانی و خواجہ سیاوش ثانی و خواجہ زیادول ثانی آ کر بیٹھے اور بادشاہ کی جانب متوجہ ہو کر عرض کیا کہ حضور نے اسوقت کہ رات پہر بھر باقی ہی غلامونکو یاد فرمایا ارشاد ہو کیا کام ہی بادشاہ نے فرمایا کہ دریای نسیان کیجانب صبحکو کوچ ہی اسکے بارہ مین کچھ دریافت کرنا ہی خواجہ زادون نے عرض کیا کہ حضور لفظ نسیان کو ذہن مبارک مین رکھین اور اسکا مفہوم ملحوظ خاطر رہے بس یہ کہکے انھون نے قرعہ تفکر تختہ نقل پر پھینک کر عرض کیا کہ عقلہ و فرح و انکیس کی مطابقت اور عطارد و مریخ و زحل و زہرہ و مشتری کی نظرات کواکب سے ثابت ہوتا ہی اور خانہ حیات پر نظر کر کے ایسا معلوم ہوتا ہی کہ اس نسیان سے کسیقدر نقصان لشکر اسلام کا بھی ہونا چاہئے مگر سالم سلامتی جان کی لہذا آپکا سفر مین جانا مناسب نہین معلوم ہوتا ہی اب پوچھا بادشاہ نے کہ جانا خضران کا لشکر سے بجانب جا نہ کعبہ کیسا ہی خواجہ زادون نے عرض کیا کہ جانا خواجہ خضران کا کعبہ کیجانب ثابت نہین ہوتا ہی یقین ہی

کہ کسی مقام پر شاہزادہ سے بہت اچھی طرح ملاقات ہو اور کار نمایان اُنسے ظہور مین آئین کیونکہ خواجہ نہایت باوفا اور
دوست صادق شاہزادہ بلند اقبال کے ہین اب وہ وقت آیا ہی کہ طائران خوش بیان شاخہای درخت پر چہچہے زن ہونے
لگے اور بزبان بے زبانی حمد و ثنای صانع حقیقی مین زمزمہ سنجی کر رہے ہین اور نہالان سبز پوش اُسکی وحدانیت مین
ہوا خواہی نسیم سحری سے متحرک ہو کر زبان برگ سے کہہ رہے ہین کہ + برگ درختان سبز در نظر ہوشیار + ہر ورقی دفتریست
معرفت کردگار + ہر گیاہی کہ بر زمین روید + وحدہ لاشریک لہ گوید + کوئی یہ کہہ رہا تھا کہ دیکھو وہ بولتا ہی مرغ سحر +
صبح صادق کی یہ نشانی ہی + کہ آواز مؤذن کانون مین آئی اور دیکھا فلک کیطرف وہ وقت تھا کہ لگی ہونے نظرون سے
تارے نہان + چھپا جادۂ نور مین کہکشان + رخ ماہ پر آئی زردی ہوا + لباس فلک لاجوردی ہوا + مؤذن اذان
کہہ رہے ہو کے بلند + ہوئی بانگ اللہ اکبر بلند + مسیحا نفس تھی نسیم روان + وہ اُٹھے لوگ لیلیکے انگڑائیان + شاہزادہ
عالیمرتبت نے عرض کیا کہ اب نماز صبح آپکے یہین پڑھلیون اور پھر بھی آپکے سامنے رخصت ہولون بس تمام لوگ
لشکر اسلام کی صفین باندھکر کھڑے ہو گئے وہ تکبیر کی تسبیح و صبا کی فرحت بخشی چلنا اور نمازیان دیندار و مجاہدان تہور شعار
کا رو بقبلہ کھڑے ہونا عجب لطف دیتا تھا اور ایک سمان بندھا ہوا تھا حاصل کلام یہ کہ نماز صبح ادا کرکے بادشاہ کی خدمت
مین عرض کیا کہ حضور تو یہی مقام پر تشریف رکھین اور مین آپسے رخصت ہوتا ہون آنکھون مین آنسو بھر لانا بادشاہ کا
کہ مین بھی ہمراہ چلونگا عرض کرنا انکا کہ ابھی جو اچھے اوصاف سے تعلیم پا چکے ہین کہ حضور کا جانا سفر مین مناسب نہین ہی سوائے اسکے
سے قرین مصلحت یہ امر ہی کہ حضور یہین قیام فرمائین یہ باتین ہو رہی تھین کہ سامنے سپہدار آفتاب علم رقم
اپنی سپاہ کامل کی سامان سفر بہم پہنچا کر حاضر ہوا اور آکر عرض کیا کہ جمیل بن حادی چند سرداروں کے
ساتھ بارگاہ کو لیکر کچھ رات رہے روانہ ہو چکی ہین مجھے کیا حکم ہوتا ہی مین بھی عقب بارگاہ جاؤن یا حضور کے ہمراہ چلون
شاہزادہ نے فرمایا کہ ای سپہبد آفتاب علم تمہارا یہین رہنا مناسب معلوم ہوتا ہی کہ بادشاہ یہان تنہا ہین
معلوم نہین نہ طاق کیجانب سے کوئی سردار آجائے اور خدا نخواستہ کوئی امر خلاف ظہور مین آوے تو کوئی جواب دینے
والا بھی یہان نہین ہی اسنے عرض کیا کہ بجا ارشاد ہوا اگر غلام تو کبھی قدم مبارک سے جدا نہین ہوا کیونکر ہو سکتا
ہی کہ حضور تشریف لیجاوین اور غلام ہمراہ رکاب فیض انتساب نہو یہ نہایت غلام کی کم نصیبی ہے اور حضور وہ مقام
نہایت سخت ہی جہان کا حضور قصد فرما رہے ہین معلوم نہین کیسی کیسی بد بختی پڑے اسوجہ سے اس جان نثار کا بھی ہونا انسب ہی انہون نے
حضور کی جو مرضی ہو فرمایا کہ بھائی تمہارا یہین رہنا بہتر معلوم ہوتا ہی اور تمہارے رہنے سے مجھکو اطمینان ہے گویا مین ہی بادشاہ
کی خدمت مین حاضر ہون اسوجہ سے تم بادشاہ کی خدمت مین حاضر رہو کہ اسوقت تنہائی مین تمہین انکی محافظ ہوگے اسنے سر کو جھکایا
زیادہ تقریر کرنا خلاف ادب سمجھا اور عرض کیا کہ الامر فوق الادب جو ارشاد حضور کا ہی اوسیکو خادم اپنا فخر سمجھکر تعمیل ارشاد بجا
لائیگا یہ کہکر اپنے لوگون کو سامان سفر سے باز رکھا اور اپنے ارادہ کو فسخ کر دیا صاحبقران بادشاہ کیطرف متوجہ ہوئے اور عرض کیا
کہ حضور اب مجھے رخصت کرین حضور بھی شب بھر بیدار رہے ہین طبیعت عالی کسلمند ہو گی حضور آرام فرمائین اور مجھے اجازت دین کہ
مین عازم سفر ہون بادشاہ آبدیدہ ہوئے اور فرمایا کہ آپ اصرار کرتے ہین اور مجھے ہمراہ نہین لیجاتے مجھکو آپکی مفارقت و تنہائی کا
خیال ہی خیر خدا حافظ و ناصر ہی بسم اللہ کیجیے ؎ سپردم بتو مایۂ خویش را + تو دانی حساب کم و بیش را + خادم نے مرکب بادپا لا کر
حاضر کیا صاحبقران اُسپر سوار ہوئے گنجور شاہ نے عرض کیا کہ مین وہان کے حالات کچھ جانتا بھی ہون اور تحصیلدار جو مین نے
پیشکش کیلیے تھے وہ میرے ہمراہ ہین اور طوفان بن سرکش کا بھی ہمراہ رکاب ہونا ضروری ہی شاہزادہ نے فرمایا کہ خیر کیا مضایقہ
ہی چلیے اور چند عیار بھی ساتھ ہوئے لیکن شاہزادہ کا سوار ہونا خانۂ زین کو منور کرنا گویا یہ معلوم ہوتا تھا کہ انگوٹھی پر نگینہ
جڑ دیا ہے ؎ ہوا سوار جو وہ شہسوار گھوڑی پر + قدم قدم پہ صبا تھی نثار گھوڑے پر + کبھی زمین پہ کبھی آسمان مثل پر
گمان پری کا ہوا بار بار گھوڑی پر + وہ مرکب خوشخرام کیا تھا + پہنچا نہ صبا کا دست کوتا + برچھون اُڑتا تھا وہ

فلک سپہر + مہمیز کر ذکر سے تھا اک ببر + جلد سکی تھی صاف شمع فانوس + باگھر کے گلون سے تھا وہ طاوس + بادشاہ جمجاہ بھی بارگاہ سے شاہزادہ کا جانا دیکھ رہے تھے پردے بارگاہ کر اوٹھے تھی آخر اہل لشکر سے رخصت ہو کر سواری مثل باد بہاری کی منزل مقصود کیجانب روانہ ہوئی اور یہان آواز گریہ وبکا مع بادشاہ کی بلند ہوئی ایک حشر کا سا سامان نظر آتا تھا کونسی چشم نہ تھی جو گریان نہو شاہزادی کے غم مفارقت مین غرضکہ سب روتے ہوے رخصت ہوے بادشاہ نے ہیوقت دربار برخاست کر دیا اب حال شہزادیکا آگے بیان کیا جائیگا کہ یہ منزلون کو طے کرتے چلے جاتے ہین -

## اب دو قلمہ داستان شوکت بیان اوس غمگین وحزین کے جو خانہ کعبہ چلا تھا یعنی خضران بن عمر ثانی کے بیان کیئے جاتے ہین

کہ یہ رہروی کرتے ہوے چلے جاتے ہین کہ وقت قریب شام کی پہونچا جانوران صحرائی اپنے اپنے مقامونکو جانے لگے طیور اپنے آشیانون کیطرف رخ کیا آفتاب قریب غروب ہوا وہ آفتاب کا نقاب حجاب مین منہ چھپا نا ہو کا زرد زرد گیاہ سبز پر پڑنا عجیب کیفیت دے رہا تھا لیکن کاروانسرا کا کہین پتہ نہ معلوم ہوتا تھا ایکطرف کو شیر ڈہاڑتے ہوے اپنے کچھار کیطرف جاتے تھے ایک سمت آہوؤن کا غول چلا جاتا تھا ایک دو سرے سے خبر نہو تا تھا خضران کہتے تھے کہ زلف کہتی ہی مسافر ٹھہر جا کہ کچھ کام ہی + دل یہی کہتا ہی جانا دور ہوا اور شام ہی + بس خدا خدا کر کے کہین بیٹھ جاتے تھے اور یہ شعر پڑھتے تھے کہ ع حسرت یہ اس مسافر بیکس کی رویئے + جو تھک گیا ہو بیٹھ کے منزل کے سامنے + اب جو دیکھا تو سامنے سے ایک کاروانسرا نظر آیا شکر خدا کر کے یہ وہان پہنچے اور جا کر ایک مقام پر اپنا بستر لگایا بھٹیاری اپنے مقام سے اوٹھ کر حقہ لیے ہوے انکے پاس آئی اور کہا کہ میان مسافر بہت تھک گئے آپنے کچھ انگشتریان نکالین کہ دانہ یاقوت کی اور نہایت عمدہ عمدہ نگینے پکھراج و نیلم وغیرہ انمین جڑے ہوے تھے دیکھکر کہا کہ مین انکی سوداگری کرتا ہون اسوقت کوئی بھی انکو مول لیلے تو مین کوڑیونکے مول بیچ ڈالون کھانا وغیرہ پکوانیکا بندوبست کرون بھٹیاری کہ نہایت نوجوان اور طرار تھی اپنی انگوٹھیون کو دیکھکر اور مسکرا کر کہا کہ گو یہ رقم زیادہ کی ہی مگر میرے پاس اسوقت سو روپیہ حاضر ہین جی چاہے تو مجھی کو عنایت کیجیے آپکی نشانی میرے پاس یادگار رہیگی اور کہا تو آپکی دعوت مین کرونگی اور شب کو جسطرح کہ جی چاہے مجھے تکلیف دیجیے مین حاضر ہون آپنے ہنس کے کہا کہ یہ تو مین نے قبول کیا لیکن اگر شبکو کوئی تمہین تکلیف دیتا تو کیا دیتا اسنے کہا کہ پچاس روپیے کیا کم دیتا خواجہ نے کہا کہ وہ پچاس روپیہ مجھی کو دیدو اور رقم کسی اور کو تکلیف دو اور مین تو اس کام سے محروم ہون بس بھٹیاری نے اپنی کسی تھے وانے سے پچاس روپیہ لیکر خواجہ کے پیشکش کیئے وہ پوٹلی آپنے باندھکر داخل زنبیل کی اور کہا کہ خداوند تیرا شکر ہی کہ کوڑی دو کوڑی کا روزگار تو ہو گیا دن بھر بھوکا پیاسا مین نے یہ سفر تمام کیا تو خالق ہی رزاق ہی صدا آئی مجھے یاد ہی کہ ع آسیا کہتی ہی ہر صبح باواز بلند + رزق سے بھرتا ہی رزاق دہن ہر کے + یہ ذکر تھا کہ دیکھا چار گھڑی رات گئی بھٹیاری کھانا انکے لیے لائی بہت تکلف سی انھون نے شکر خدا کر کے نوشجان کیا اور آب وطعام سے فراغت کر کے پلنگ اسنے بچھا دیا تھا اوس پر آپ نے آرام کیا اور مسافر بھی وہان تھے سب انکی حقہ پانی سے تواضع کرتے رہے اب انکا نفیر خواب بلند ہوا اور بھی سب سو رہے اب انھون نے عالم رویا مین دیکھا کہ عمر ثانی عجب پیر فرسائی سے گرد وغبار چہرہ پر پڑا ہوا کچھ کپڑے میلے سے پہنے ہوئے خواب مین نظر آئے اور دیکھکر کہا کہ شاباش و عرحبا یہی وقت رخصت ہونیکا تھا کہ تو وہان سے رخصت ہوا اپنے جان شیرین کو عزیز رکھا اور شاہزادیکو تنہا چھوڑ دیا تیری وضع سے تیرے تمام بزرگون پر حرف آئیگا اور لوگ تجھے نمکحرام کہینگی اور تیری وجہ سے ہماری بھی جو خدمتین کہ ہم نے اولاد حمزہ کی ساتھ کین یقین مختین ہماری بھی مٹی مین یہ کہتا تھا اونکو آنے لگا اور یہ عرض کیا کہ ای والد ماجد خدا جانتا ہی کہ دل سے مین شہزادہ کو تنہا نہین چھوڑکر آیا ہون فقط اس خیال سی کہ چل کر زیارت کرون انکی داد اصاحب کی اور جناب حمزہ صاحبقران کی اور پھر مصروف کوشش ہون اور مین نہین جانتا

ہون کہ آپ لوگون پر کیا گذری اسوجہ سے دل میرا بہت بیتاب رہتا ہی آنکھوں مین آنسو بھر کر عمر ثانی نے فرمایا ✿
قیس کا نام نہ لو ذکر جنون جانے دو ÷ کھل ہی جائیگا ذرا فصل بہار آنے دو ÷ اگر تو یہ پوچھتا ہی کہ ہمپر کیا گذری اور ہم
کسطرح ہین یہ امر ارخدا ہی اسکو ہم نہین بیان کر سکتے ہین تو اپنے کام مین مشغول ہو اور دہنی جانب کو تو قصد کر
کہ شہر حیرانیہ ہی وہان پہونچکر جو کام کہ لائق تیرے ہین انکو بجالا یہ چاہتا تھا کہ کچھ اور کہے کہ اسکی آنکھ کھل گئی رات تھوڑی سی
معلوم ہوئی نماز صبح کا وقت قریب تھا ایسی انھون نے نماز پڑھی یہ خیال کیا کہ بھٹیاری صبح کو بلا ہو کر پیچھے پڑیگی کہ سب
انگوٹھیان مصری کی بنی ہوئی تھین بھاگو یہان سے یہ سمجھکر تو دہنی جانب کو سرا کی دیوار پھاند کر چلے ہوے اور یہان
بھٹیاری صبحکو انگوٹھیان پہنی ہوئی خوشی خوشی جو انگوٹھی اپ جو اسنے ہاتھ دھلوئے تو دیکھا کہ پانی کچھ سرخ کچھ سبز کچھ کاسنی کچھ
فیروزی ہر نگینہ کا رنگ بہنے لگا بھٹیاری پکاری کہ واہ کیا نگینے رنگین ہین کہ جنکا پانی بھی رنگین ہی وہ بیچارا مسافر اور بھی
تماشا دیکھنے لگا ایک بولا ای بھٹیاری یہ صفت تو نگینون کی نہ دیکھی تھی بھلا ایک کو پانی مین تو ڈال کی دیکھئے اب جو انگوٹھی
یاقوت نگار پانی مین ڈالی تو سب پانی سرخ ہو گیا بھٹیاری نے کہا دیکھو یہ عمدگی ہی یہ کہکی انگوٹھی کو جو ڈھونڈھا تو پانی
مین پتہ ہی نہین ہی۔ اسنے کہا ہے ہے انگوٹھی گھل گئی ایک آدھ دل لگی باز بھی وہان تھی کہ انھون نے کہا کہ یہ خون
ہی اسی بیلو تمہارے کوکا دھڑکا جاتا رہیگا جانتا عاشقون کا خون پیا اب تو جو انگوٹھی ڈالی وہ گھل گئی اسنے آواز دی کہ دروازہ
سرا کا نہ کھلنے پائے کوئی مسافر باہر نہ جائے اور یہ کہکر مسافر جہان سوتا تھا وہان جھپٹ کر آئی دیکھا کہ وہ دری جو بچھانے
بچھانے کو دی تھی اور وہ دولائی جو اوڑھنے کے واسطے دی تھی مع تکیون کی لیکر چلا گیا چہار طرف کو ڈھونڈھا کہین نہ
پایا بھٹیاری تو روتی رہگئی لیکن اب حال خواجہ کا سنئیے کہ بھٹیاری کا ردیہ اور بستر لیکر جو بھاگے تھے بسر رہروی
کرتے ہوے چلے جاتی ہین منزل کو طے کرتے ہوے قریب شہر حیرانیہ کے پہونچے دیکھا کہ شہر ویران و پریشان رعایا مغموم و
مضطر سرا سیمہ اجڑی ہوئی غرضکہ یہ شہر مین آے اور ایک شخص کو نہایت معقول پاکر اسنے کہا کہ بھائی مین مسافر ہون مجھے نہین
معلوم تھا کہ اس شہر مین کوئی سامان استراحت کرنیکا اور بیٹھنے کا نہین ہی اگر جاؤ بیجا کہین پڑ رہتا ہون تو لوگ چور
تصور کر کے پکڑ لینگے اس شخص نے دیکھکر کہا کہ اگر ایسا ہی تو خیر آپ چلئے آج ہمارے مہمان ہو جئے یہ کہکر لایا اور ایک برج
مین چارپائی انکے لیے بچھادی اور شام تو ہو ہی گئی تھی تھوڑی دیر کے بعد انکے لیے کھانا لایا اور کھانا کھلا کر یہ خیال کیا
کہ تنہا اس مسافر کو چھوڑنا اچھا نہین ہی شاید کوئی چور چکا رہو اور رات کو کسی کی مکان مین کو دی تو اچھا نہو گا اس سے
بہتر یہی کہ تو ہی اس مقام پر سو رہو غرض یہ بھی لیٹا اسوقت خضران نے پوچھا کہ بھائی یہ شہر بے بسیر و سامان کیون ہی اسنے دیکھکر
کہا کہ تمہین اس سے کیا کام انھون نے کہا اگر بتلا دوگے تو ہمین بھی اس شہر کی بے بسیر و سامانی معلوم ہو جائیگی اسنے دیکھکر کہا کہ
ای شخص ہم لوگ قوم اجنہ مین سے ہین اور مالک ہمارا اہرمان جنی ہی کہ وہ ہر کمال مین بہت بڑی لیاقت رکھتے تھے
اکوان و کیوان دو بھائی ہین کہ انھون نے دعوی خداوندی کیا اور ہماری قوم کو بھی وہان سے نکالدیا اور یہ شہر
حیرانیہ ہمارے بادشاہ نے آباد کیا تھا لیکن کیوان کو اسکی جانب سے ایسا کھٹکا تھا کہ اسنے آہوان جادو کو بھیجکر بادشاہ
کو ہمارے قید کر کے ایک صحرا ہی کہ اسمین ایک گنبد یاقوت نگار بنا ہوا ہی اسمین قید کیا ہی اور نہ معلوم زمین مین دفن کر دیا
اور اوس نے وہان ایک طلسم بنایا ہی اور آپ وہان رہتا ہی اور آہوان نے یہ انتظام کیا ہی کہ تین طرف تو دریا ہی کہ اگر
کشتی پر کوئی بیٹھکر گنبد تک جانا چاہے تو ایک برق گرتی ہی اور وہ ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالتی ہی اور دریا ہی مین اور جو تھا
راستہ ہی کہ اسمین بہت سے آہو ہین اور ایک آہوی کلان انکی ساتھ لیے پھرتا ہی جو شخص ادھر سے جانیکا قصد کرتا ہے
وہ آہوے کلان اسے مار ڈالتا ہی اور سوائے اسکے کوئی حربہ اثر نہین کرتا ہی تو اب کیونکر انھین چھڑائین اور کیونکر خبر پائین
عجب سخت مقام ہے کہ رکھ سکین قدم جنکی کیا جان ہی ÷ فرشتوں کی وان عقل حیران ہی ÷ یہ حال پرملال انکی زبانی
سے سنکر خواجہ خضران نے دلمین خیال کیا کہ اگر اسکو چھڑالیا تو کچھ احوال طلسم کا بھی معلوم ہوگا تین کوشش

ع شاید کہ ہمین ہفیہ برآمد چو بلبل + پس خواجہ یہ تصور کرکے اور اُس شخص سے رخصت ہو کر اُس بیابان کا پتہ و نشان مفصل دریافت
کرکے چلے تصور کرتے ہوئے اور یہ کہتے ہوئے کہ اپنی جان شیرین کو مین تصدق کرتا ہون ہس حال کے دریافت کرنے اور وہان کی سب کیفیت
معلوم ہونے کیلیئے بمحبت شاہزادہ بدیع الملک کہ پیاس تک صاحبقران غرضکہ آتے آتے قریب اُس بیابان حیرت افزا کے پہنچکے جہانتک
ایک تحریر گیاہ سبز کی ہی کہ اُسکی اسجانب جب آدمی جاتا ہی تو وہ ہرن آکے مار ڈالتا ہی قد اُسکا برابر فیل کے ہی پس وہان جاکر ہاتھ دیکھا
اور ہاتھ کی پشت کو دیکھا مگر یاد کرکے خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کے پس گلشن عیاری کی سیر کرنے لگے بہت دیر کی بعد نخل مراد
اُس عیار بیرا ورنگ کے ہاتھ آیا سر کو اوٹھایا بشاش ہو کر زنبیل پر ہاتھ ڈالا ایک کھال آہو کی قطع دار و خوبصورت کی نکالکر آپنے
زیب بدن کی اور شکل ہرنی کی بنائی گا مچیان بنی ہوئی سنگوٹیان طلائی و نقرئی چڑھی ہوئین نہایت خوبصورت آنکھین وہ کہ
غزالان ختن جنکو دیکھکر چوکڑی بھولین اس قطع پر طیار ہو کر چوکڑیان بھرتے ہوئے جست و خیز کرتے اُسی سبزہ کی لکیر کے پار
آکر اُسی آہوون کی غول مین یہ بھی شریک ہوگئے اب یہان کا حال عرض کیا جاتا ہی کہ جب آہوان جادو کو یہان کی نگہبانی کا
حکم ملا تھا تو اسنے اپنی سحر سے وہ دریا بنائی تھے جنپر برقین گرتی تھین جو کوئی شخص جاتا وہ ہلاک ہوجاتے اور اس دشت مین آہوان صحرائی
کو لاکر جمع کیا تھا اور اپنی سحر سے مطیع کیا تھا کہ وہ سب حاضر رہتے تھے اور بھاگ نہ جاتی تھے لیکن کیوان و الوان نے خبر دی
تھی کہ وہ عیار بیرا ورنگ دوندہ بیدرنگ ضرور ایک وقت مین آئیگا اور بشکل آہوان متشکل ہوکے اور انمین داخل ہوکر
اپنا کام کریگا اسنے عرض کیا کہ غلام ان آہوون کو روز بروز شمار کرکے جائزہ انکا لیتا رہیگا اگر بڑھتی پاونگا
تو کل آہوونکو پھونک دونگا اسمین وہ بھی جل جائیگا اسنے اسیواسطے گلہ آہوان جمع کیا ہی چنانچہ خواجہ بھی بشکل ہرنی تھوڑے
سے دن رہے اُسی دشت مین آہوون کے جھرمٹ مین چرتے چگتے چلے جاتے تھے کہ پہر دن باقی رہا آہوان جادو سامنے
سے پیدا ہوا وہ بھی بشکل آہوی کلان بنا ہوا ہرنون کی غول کیطرف متوجہ ہوا اور اپنی ترکیب سے بلا بلا کر شمار کرنے لگا ایک آہو
کی بو سونگھی ہٹا دیا دوسرے آہو کو بلایا اسکی بو سونگھی ہٹا دیا غرضکہ اسی طرح ہرنیان خوش ہو ہو کر آتی تھین اور یہ بو سونگھ
سونگھ کر ایکطرف کو جمع کرتا جاتا تھا لیکن ہرنی تازہ بھی بڑھی اب جو اس نادرہ نے اسکی خوشبو سونگھی تو معلوم ہوا
کہ بیابان ختن مین ہون اور مشک تتار کی خوشبو سے دماغ اسکا بس گیا ایک چھینک اسنے ماری کچھ ہونٹون کو
دانتون میں کھینچکر زمین پر گر گیا اس ہرنی نے پنجون سے اوٹھا کر یون جو کیا تو یہ داخل زنبیل ہوا اور ہرنیان مارے ڈر کے
بھاگین کہ ایسا ہو کو بھی کھائی کیونکہ آپنے اس کھال پر وہ قاتل روغن بیہوشی مل لیا تھا اور اپنی نتھنون مین بتی دافع
بیہوشی رکھ لی تھی پس آپنے فرصت جو پائی چوکڑیان بھرتے ہوئی قریب گنبد پہونچ گئے وہان جاکے جو دیکھا تو معلوم ہوا
کہ ایک گنبد وسیع ہی اور اُسکے اندر کوئی نقارہ بجا رہا ہی یہ حیران تھے اندر گنبد کے جو قدم رکھا تو دیکھا کہ ایک دیو چہار
منہ پہاڑ پیکر اسوار ہاتھ نفیر خوان باندھے اُسکے پھونکنے کی یہ صدا ہے آپنے جلدی وہ لباس اوتارا اور باب دو کفچہ عیاری کی نکالی اور
چار ضربتین مثقال بیہوشی رکھکر اُسکے نتھنون کی قریب لیگئے جب اُسنے نفس کشی کی بیہوشی دماغ مین سرایت کرگئی یہ سوتا کا سوتا
رہگیا آپنے جال الیاسی مارکر اسکو بھی داخل زنبیل کیا اور تمام گنبد مین حرمان حبشی کو ڈھونڈا کہین نہ پایا چہار طرف دیکھا ایک
دروازہ نظر آیا اور اسمین ایک زینہ نمایان ہوا نشیب کیجانب جیسے کوئی تہخانہ ہوتا ہی انھون نے بسم اللہ الرحمن الرحیم کہکر زینہ
پر قدم رکھا یہ کہکر کہ ع سر نمی پیچم ز شمشیر حبیب + ہرچہ آید بر سر من یا نصیب + پس انھون نے اُس زینہ پر قدم رکھا یہ
کہتی ہوئے کہ خداوندا تو گواہ رہیو کہ مینے اس راہ مین فقط صاحبقران کی محبت مین قدم رکھا ہی سوا آپکے ہماری کون امان ہو سکتا
اور یہ شعر پڑھتے ہوئے چلے کہ ع چڑھا منصور سولی پر پکارا عشق بازون نے + یہ اُسکے بام کا زینہ ہی آئے جسکا جی چاہی یہ شعر
پڑھتے ہوئے چلے لیکن ایک حسن بچہ ہی کہ نام اُسکا بہرور داز حبشی ہی اور کھانا یہ نہایت تحفہ پکاتا ہی اسکو اسکے مالک نے کہ
نگہبانی مین یہ قفس ہی کہ جسمین حرمان حبشی قید ہی نام اس محافظ کا لشمہر جادو ہی کھانیکا اُسکو نہایت ذوق ہی اسوجہ سے
کھانا پکانے کے لیے یہان مقرر کرلیا ہی کہ یہ نہین جاسکتا ہی نہ آسکتا ہی نہ باہر نکل سکتا ہی اور بادشاہ کی کھانا پکانے کو بھی

تشتہیر نے برخوردار ہی کو تجویز کر لیا ہی غرضکہ بادشاہ کے لیئے بھی یہی کھانا طیار کرتا ہی اور لیجا کر خاصہ کھلاتا ہی لیکن
جب خاصہ لیکر گیا تو بادشاہ نے اس سے کہا کہ ای برخوردار جنی تو ہماری قوم مین سے ہی ای بھائی تو پھر انہین وہ شخص چن
چکا ہی کہ جو مجکو رہا کریگا تو اکثر زینہ کے وہان جا کر خیال رکھنا کہ تجھ سے ملاقات ہونا بدی ہی بلکہ وہ تیرا مہمان ہوگا یہ عرض کرتا ہی
کہ بھلا حضور یہان کیونکر کوئی آسکتا ہی اتنی مشکلات کو طی کرے تو یہانتک پہنچے وحشت آہوان سے نکلکر آنا اور دیوزاد ارسی بچکر
جب کہین زینہ تک رسائی ہو آپکو کیونکر معلوم ہوا ہین تو حضور یہ خیال کرتا ہون کہ اس قید سے تا عمر رہائی غیر ممکن ہی دیکھیئے کیونکر
یہان سے نجات ملتی ہی اسوقت بادشاہ نے کہا کہ بھائی روتی روتی آنکھ میری بند ہو گئی تھی اپنی اس تنہائی اور بیکسی پر مجکو نہایت
تاسف تھا اسی حالت رنج مین مجکو غنودگی سی ہو گئی تو دیکھا مین نے کہ ایک بزرگوار تشریف لائے اور فرمایا کہ ای حق پرست
باوصفیکہ تو نہایت بیکس ہی اکثر خاصان خدا پر اس قسم کی تکلیفین گذرتی ہین بقول نزدیکانرا بیش بود حیرانی ہا لیکن اپنے
معبود کو یاد کر جو تاریخ آج ہی اسی تاریخ کو فرمایا ہی کہ تیرا رہا کرنیوالا آئیگا اور برخوردار جنی سے ملاقات ہوگی اسوجہ سے مین نے
تجھ سے بیان کیا بھائی وہ دن آجکا ہی تو اسطرف کو پھیرا کرنا برخوردار جنی اس خبر فرحت اثر کو سنکے نہایت خوش ہوا
چونکہ یہ کھانا تشتہیر جادو اور چالیس ساحرونکو جو محافظ گنبد تھے اسکو کھلا چکا تھا بس یہ زینہ کیجانب کو روانہ ہوا اگرچہ
اودھر ایک سناٹا سا تھا لیکن یہ وہان گیا اور دیکھا تھا کہ ایک شخص زینہ پر سے اترکے اور اسکو دیکھکر کچھ سہما اور اشارہ
سے کہا کہ بھائی یہان آؤ تو مین ایک نامہ لیکر آیا ہون اسنے اپنے دل مین تعجب کیا کہ یہان نامہ بر کا آنا یا کسی غیر شخص کا کیونکر
ممکن ہو وہم و گمان مین بھی نہین آسکتا ہی لہذا معلوم ہوتا ہی کہ کیا عجب ہی یہ وہی شخص ہو جسکو بادشاہ نے کہا ہی جب
یہ قریب آیا تو دس اشرفیان اور ایک نامہ اسنے دیا اور یہ کہا کہ نامہ اپنے الک کو دیدینا اور اس سیب کی نسبت حکم ہوا تھا
کہ جو نامہ لیکی جائے اسکو دیدینا کہ وہ کھالے یہ ہنسا اور اسنے دیکھکر کہا کہ مین نے پہچانا آپکو یہ کہنا تھا کہ مجھ سے آپ گلیم اوڑھکے
غائب ہو گئے اسکو دیکھکر اور تعجب ہوا اسنے کہا کہ جناب آپ میرے ساتھ چلیئے اور کمالات نہ دکھلائیے مجھے سب حال
آپکا معلوم ہی کہ آپ ہی بادشاہ کو چھڑائینگے جب برخوردار جنی نے اسطرح کہا تو آپ گلیم اوڑھے ہی فقط سر اپنا گلیم
سے باہر کیا اب جو اسنے دیکھا باوصفیکہ جن تھا اور یہ جانتا تھا کہ ایک شخص آئیگا مگر اسیر بھی بوجہ خوف کے ایسا بولا یا گیا نہ
اسکا خطا ہو گیا اس حرکت پر خواجہ کو بھی ہنسی آگئی اور اسکے قیافہ کو دیکھکر آپنے خیال کیا کہ ایسا نہو کہ دہشت کے
مارے یہ شخص مر جائے یہ دوست معلوم ہوتا ہی بس آپنے گلیم اوتاری اور اپنی تعیین ظاہر کیا اسنے کہا کہ آپ آدمی کاہیکو ہین
بلا ہین آنے تو جنون کے بھی کان کاٹے ہین آیئے میرے مکان پر چلیئے آپ اسکے ساتھ چلے وہ جہان پر اترا
ہوا تھا انکو ہمراہ لیکر وہان آیا اور سارا حال اپنی تشتہیر جادو کا اور اپنا کھانا پکانے کے لیے معین ہونیکا اور گرفتار کرکے
لانیکا اور بادشاہ کے قفس مین اسیر کرنیکا اور اپنا بادشاہ کے لیئے بھی کھانا لیجانیکا اور کھلانیکا بیان کیا انھون نے سب
حال سنا اور کہا کہ تو فکر نہین انشاء اللہ آج ہی اس ملعون کا فیصلہ کیے دیتا ہون اور بادشاہ کو رہا کرتا ہون تم
جو وقت اس محافظ تشتہیر جادو کے پاس کھانا لیجانیکا ہو اسوقت مجھے بھی اپنے ساتھ لیچلنا مین خود کھانا طیار کرتا ہون محافظ
زندانخانہ کے لیئے لیچلونگا جب وہ وقت آیا تو انھون نے برخوردار جنی کو تو گھر مین چھوڑا اور خود اسکی شکل پر بنکے کھانے
چند اقسام کے طیار کیئے کچھ پلاؤ کچھ سفیدہ کچھ مطنجن و مزعفر کچھ شیر برنج و کباب وغیرہ نہایت تحفہ طرح سے طیار کیے
اور بیہوشی مین دم کیے بعد اسکے آکر برخوردار جنی سے کہا کہ جا اپنی مہر لگا سب کھانے طیار ہین برخوردار جنی نے
کہا کہ آپ تو جامع الکمالات ہین مین آپکا شاگرد ہوا آپ ہنسے اور دیکھکر کہا کہ اچھا مین کچھ بتاؤنگا اور کچھ دو چار ہاتھ کمند وغیرہ
کے اور پیچ کے نکالنے کے بتلا بھی دیتے ہین بس برخوردار جنی نے کھانا خوانون مین لگایا اور حسب قاعدہ کسنے کسے تو ردپوش
ڈالکے مہر لگا کی اب یہ کھانا محافظان زندانخانہ کے لیے لیکر چلا انھون نے برخوردار سے منع کر دیا تھا کہ تو اس کھانے مین سے ذرا
کچھ نہ چکھنا نہ بادشاہ کو کھلانا یہ کھانے خاص محافظان زندانخانہ کے لیے ہین بس خوانون کو اسنے آدمیون کے سرون پر

رکھوائی لیکر چلا آپنے بھی انھیں آدمیوں میں شامل ہو کر اور ایک خوان سر پر رکھکے آپ بھی چلے اور آکر داخل ہوئے تشہیر جادو کھانیکا منتظر
بیٹھا ہوا تھا انہیں برخوردار جینی نخوانوں کی مہر توڑ کے خاصہ لاکر دستر خوان پر چن دیا تشہیر نے اُن چالیس ساحروں کو بھی طلب کیا
یہ بھی ہاتھ دھو دھو کر بلکہ اپنی زندگی سے ہاتھ دھو کر دستر خوان پر جا بیٹھے چار خدمتگار کھانا کھلانے آب خاصہ وغیرہ پلانے کے لیے حاضر تھے
وہ مصروف کار و خدمت ہوئے غرضکہ تشہیر نے مع رفقا خاصہ نوش کرنا شروع کیا یہ کھانا کھاتا جاتا ہے اور تعریف کرتا جاتا ہے کہ واہ
آج تو تم نے نہایت خوش ذائقہ کھانا طیار کیا ہے اور سب کے سب ساحر بھی تعریف کرتے جاتے تھے اب جو دیکھا خضران نے کہ رنگ انکا بیرنگ
ہونے لگا کہ دستر خوان ہی پر سب ڈھیر ہوا چاہتے ہیں آپ بھی بشکل برخوردار بنکر سامنے دستر خوان کے کھڑے ہوگئے برخوردار کا
تو دم نکل گیا کہ یہ کیا ہوا یہ دوسرا برخوردار کہاں سے پیدا ہو گیا اوسوقت تشہیر نے نگاہ جو کی کہ دو ایک صورت کے باورچی کھڑے ہوے
ہیں گھبرا کے اسنے پوچھا کہ یہ دوسرا برخوردار کون ہے دیکھکر اسنے کہا کہ اوکیں ہی تو نے مجھے نہیں پہچانا کہ میں ملک الموت جان کافران
و سر برندہ ساحران ہوں اسنے سنکے کہا کہ یہ الفاظ تو آپنے نئے بیان کیے آپنے کہا کہ تو کھانا کھاتا جاتا ہے اور تو نے کچھ شکر یہ خداوند کا ادا نکیا یہ
خاص خداوند نے تیرے لیے بھیجا ہے اٹھ اور تعظیم بجا لا اور یہ کہکے ایک مورت ہاتھ بھر کی نکالی بس یہ سب کے سب دوڑ کے تڑاق بزمین افتاد
یہ سب زمین پر گر پڑے گویا مورت پر ایسا سجدہ کیا کہ آپ ہی سر بسجود ہو گئے دنیا سے اوٹھ گئے بس انھوں نے جھپٹ کے خدمتگاروں کی پگڑیاں
چھینیں اور انھیں پگڑیوں سے سبکی مشکیں باندھیں اور داخل زنبیل کر کے چاہا تھا کہ مار ڈالوں مگر یکایک ایک جانب سے آواز آئی کہ شاباش و
مرحبا مگر خبردار ایسی حرکت نہ کرنا آؤ میرے پاس انھوں نے قریب قفس جا کے سلام کیا آواز آئی کہ مجھے آپکے آنیکی خبر تھی مگر اسم مبارک سے اپنے
آگاہ فرمایئے انھوں نے کہا کہ مجکو خواجہ خضران بن عمر ثانی کہتے ہیں بادشاہ نے انکی بہت تعریف کی اور کہا کہ جسطرح آپنے ان
دو بلاؤں کو زیر کر کے رکھا ہے اور کسی کو آپکے آنیکی خبر تک نہیں ہوئی جسطرح انکو آپنے رکھا ہے اوسیطرح انکو بھی رکھیے اور یہ تو بتائیے
کہ آپنے دیو راہدار کو اور اژدہان جادو کو کہاں رکھا ہے آپنے کہا کہ زنبیل میں داخل کیا ہے بادشاہ نے کہا کہ بس ان چالیس ساحروں
اور اس ملعون تشہیر کو بھی داخل زنبیل کیجئے کہ میں خوش ہوں اور مجکو اس قفس سے نکالیے بس انھوں نے ایسا ہی کیا کہ چالیسوں ساحروں کو
مع تشہیر جادو اور چاروں خدمتگاروں کے داخل زنبیل کیا اور بادشاہ کو قفس سے رہا کیا اور پوچھا کہ آپکے کمالات کی صفت میں نے شہر
حیرانیہ میں سنی تھی تو میں بہت مشتاق ہوا آپ کچھ کمالات اپنے دکھلایئے بادشاہ نے کہا کہ مجھ میں جو کسب و کمال تھے بہت اور رنگ جادو شیشہ
میں اپنے بند کر کے لیگیا اور آپ مثل نیابت کے کیوان کیطرف سے اوس مقام کا حاکم بنا اور وہ مقام وہ ہے کہ جدھر سے راستہ ہے
نطاق کے جانیکا ایک راستہ تو وہ ہے کہ جدھر سے عازم شعبدہ باز نے دریائے نسیان کیجانب سے رکھا ہے کہ جو ادھر جاتا ہے وہ
مسلوب الحواس ہو جاتا ہے اور ہوش و خرد اپنی طاق نسیان پر رکھدیتا ہے یہ دوسری سمت کی راہ ہے کہ یہیں دریائے نسیان نہیں
ملتا ہے اور سیدھی راہ طلسم نطاق کی یہی ہے بس اوسنے اوس مقام کو اپنے قبضہ میں کیا ہے اور میرے کسب و کمال کو شیشہ آہنی میں بند کر کے
رکھا ہے جبتک وہ نہ مارا جائیگا تبتک میری وہ سب محنت و ریاضت بیکار ہے لہذا آپ اسکو بھی قتل کیجئے اور وہ شیشہ کہیں کھل جائے تو جو کچھ میں نے
حاصل کیا ہے اسکو ظاہر کرونگا اور آپکی مددگاری ہر طرح سے کرونگا بس اس مکان میں جو کچھ اسباب وغیرہ تھا وہ آپنے شکر خدا کر کے داخل زنبیل
کیا ایک تیلی تک کھانا پکانے کو نہ چھوڑی بس بادشاہ کو اوسی زینہ کی راہ سے گنبد سے باہر نکالا کہ وہ اپنی شہر حیرانیہ کو چلے شکریہ
ادا کرتے ہوئے خواجہ نے بادشاہ سے کہدیا تھا کہ ابھی اپنے تئیں ظاہر کیجیگا اور ان واقعات کی بو بھی پہونچنے نہ پائے واضح ہو کہ ابھی حیثیت اُن
مکانوں اور گنبد وغیرہ کی برقرار ہے کیونکہ تشہیر جادو ابھی زندہ ہے جبتک یہ مارا نہ جائیگا تب تک حیثیت ان مکانونکی بدستور قائم رہیگی
فقط برخوردار جینی کو اپنے ساتھ لیا اور اسی مکان تشہیر جادو سے راستہ لگا ہوا تھا بہت اور رنگ جادو کے مقام کا اسکو ہمراہ
لیکر اور کچھ عیاری کے فن اسکو سکھاتے ہوئے کہ یوں روغن عیاری لگاتے ہیں یوں حباب بیہوشی مارتے ہیں یوں تبدیل ہیئت کرتے ہیں سب باتیں
اسکو تعلیم کرتے ہوئے اسی راستہ سے چلے بعد عرصہ تین چار دن کے اوس راہ دور دراز و صحرا و ریگستان کو طے کر کے شہر میں داخل ہوئے وہ شہر نہایت
آباد و بارونق پایا نہ تھا کچھ ساحران پر دغا اور کچھ رعایا و برایا کے مکانات جا بجا بنے ہوئے یہ سیر کرتے ہوئے داخل ہوئے وہاں کے آدمیوں کو دیکھا بعض
ایسی شکلیں انھوں نے بھی بنا لی تھیں اور وہی وضع و لباس آپکا بھی تھا جیسی کہ اور ساکنین شہر کا تھا جب دن کم رہا تو برخوردار جینی سے کہا کوئی

ہزار شکل چرخ گردان غرضکہ یہ سب بیٹھے ہوئے ہیں اور آپسمیں خداوندی کی چہلیں ہو رہی ہیں کبھی خداوند یہ امری ہوتا تھا منہ پھیرے ہیں اور کبھی خداوند لقا جمشید کا منہ چومتی ہیں اسیطرح یہ سب خداوند آپسمیں خوش فعلیاں کر رہی ہیں کہ میں نے سامنے جا کر سلام کیا اُس نے ہانا ہیں ہمیرے یہاں بھی چوری ہو گئی تھی تو ہنس کر خداوندون نے کہا کہ ای پیر دہقانی تیرے یہاں جو چوری ہو گئی ہے تو اسکی تلاش میں آیا ہے وہ ہمارے فرشتوں نے دل لگی کی تھی جا فلان مقام پر تیرے لیے ہیں جو سب تجکو اس مقام پر گیا تو اپنا مال بجنسہ پا لیا یا خداوندون نے یہ بھی کہا تھا کہ ہم اس مکان صندلی میں مہینہ بھر کے بعد ایک صحبت یہاں ہوتی ہے اور ہم سب یہاں آتے ہیں کھبرائی بہت اور زنگی نے اپنی رفقا اور کوتوال سے پوچھا کہ تم نے بھی کبھی اس مکانکا حال سنا ہے انھون نے عرض کیا نہ کبھی دیکھا نہ حال سنا سوا ای آجکے لیکن حضور اوندرین کوئی اپنی قدرت سے مکان طیار کیا ہوگا خداوند کی کارخانہ قدرت بہت وسیع ہیں کیا عجب ہے کہ وہاں تشریف لاتی ہون یہ سنکے سب لوگ چپکے ہو بیٹھے تھے رہا کر دیا کہ یہ بیقصور ہیں انکو چھوڑ دو یہ خداوندہی کا فعل ہے وہ لوگ چھوڑ دیے گئے بہت اور زنگی نے کہا ہمکو بھی اس مکان میں لیچلو اور خداوندون کے حضور میں جا کر ہم بھی زیارت سے مشرف ہوں اور چور کا حال بھی دریافت کریں بڈھے سے کہا اسنے کہا کہ حضور آٹھ دن باقی ہیں میری بھی چوری اور آپکی بھی چور کا حال کھل جائیگا میں آکر حضور کو بھی لیجاؤنگا اور یہ کہکر اسنے اپنے مقام کی راہ لی لیکن برخوردار جنی حیران تھا کہ یہ بڈھا کہاں سے آیا یہ بھی ساتھ ساتھ روانہ ہوا اب دیکھا تو کسی سمت کو جاتے ہیں اسنے دیکھکر کہا کہ پیر دہقانی آپ کہاں تشریف لیے جاتے ہیں ہنسکے کہا کہ بھئی تمہارے استاد ہی تو ہیں اسنے تعریفیں کرنا شروع کیں کہ استاد کیا کہنا آپ بڑی جامع الکمالات ہیں آپ پر عیاری ختم ہے لیکن یہ تو فرمائیے کہ وہ مکان ہے کہاں اور کیونکر آنکو دکھلائیگا کہا کہ چلو تو سہی دیکھا جائیگا یہ کہکر اپنے مقام پر آئے اور اپنی زنبیل سے بڑے بڑے موٹے بیلدارونکو نکالا اور ایک ایک مٹی کی گڑی آپنے ان بیلدارونکو دی اور کہا کہ ایک جگہ یہانپر کھودو وہ سب لگے کھودنے برخوردار حیران حیران لگا دیکھنے کہ یہ بیلدار کہاں سے پیدا ہو گئے غرضکہ ان بیلدارون نے گڑھی کو طیار کیا انھون نے اُس گڑھی میں سے ایک نقب صحرا کی طرف لگا دی اور زنبیل سے بارود نکالکر تمام غار بھر دی یہ متحیر تھا کہ اسقدر بارود کہاں سے آ گئی اور ایک توڑا یعنی فلیتہ باہر غار کے اور اسکے لیے لگا دیا اور چار طرف چارپیسے بارود کی رکھدیے اور بعد اسکے اسکو بند کر دیا اور زمین کو درست کرا کے ان سب بیلدارونکو داخل زنبیل کر کے اور آپنے کچھ چوبی پٹڑی صندل کی جسمین آئینہ لگی ہوئی انکو لگا کر ایک مکان کا ٹھیر اور ایک تصویر سامری کی اور جتنی کہ خداوندیان کہی ہیں ان سبکی تصویریں لگا دیں نہایت ہی مرتب کرا کے اس مکان کو اور فرش وغیرہ سے آراستہ کرا کے دروازہ بھی معقول قایم کر کے لگا دیا گیا اور وہ جو مال لیا تھا خالی صندوقچے نہیں چھوٹا مال سمیں بھر کے درخت کے نیچے گاڑ دیا اور برخوردار کو دکھا دیا کہ یہیں اسکا پتہ دینا اور اسکے واسطے زیر مکان ایک گڑھا کھود کے تیار رکھدیا اور کہا کہ جسوقت ہم انکہیں لائیں اور وہ بیٹھیں اور پوچھیں کہ خداوند ہم آپکو دیکھنا چاہتے ہیں تو آواز دینا کہ ہم ابھی اپنی صورت دیکھانا نہیں چاہتے ہیں تم جسواسطے آئے ہو وہ بیان کرو وہ کہیں کہ چوری کی نسبت تم کہنا کہ فلان درخت کے نیچے گڑا ہوا ہے جاؤ کھود لو جب وہ مال آ جائیگا تو وہ دیکھکر معتقد ہو نگے اور کہیں گے کہ ہمکو زیارت سے بھی مشرف کرائیے تو تم یہ کہنا کہ ایک کام کرو تمہیں ہم یہ حکم دیتے ہیں کہ تم پاخانہ پھرو اور پیشاب کرو اسی مقام پر اور تبرکاً اسے آلایش کرو اور بول و براز کو اپنے جسم میں اور بالوں میں اور منہہ میں لگاؤ ہماری کرامات دیکھو کہ اسمیں کیسی خوشبو مشک و عنبر کی پیدا ہوتی ہے اسوقت ہم بھی ظاہر ہو جائینگے جب ایسی حرکتیں کرنے لگیں گے تو اسوقت میں اُسکا فلیتہ دیکر لگا دیگا یہ سب ملعون اڑ جائینگے ملک خالی ہو جائیگا اسنے عرض کی اور تعریف کی کہ واقعی نہ بینگ لگی نہ پھٹکری نہ کسیکی نکسیر تک پھوٹی اور ملک آپنے خالی کرا لیا واہ رے فطرت مآب سبحان اللہ الغرض کہ وہ آٹھوان دن آ گیا پیر دہقانی شہ سال سے دربار شاہی میں پہنچا یہ سب منتظر تھے کہا جا کر انھوں نے سلام کیا اور سبکو اپنے ساتھ لیکر اُس صحرا میں آ کر بشام پہونچے کیسا چراغان کیا تھا اور کچھ قندیلیں بخور اور خوشبو یات آپنے سلگائی تھیں دنیا جہان خوشبو مہک رہی تھیں غرضکہ یہ سب کے سب اندر مکان صندلی کے پہونچے اور سجدے کیے اور تصویرونکو دیکھا اتنے میں آواز آئی کہ جا مال تیرا فلان درخت کے نیچے سے نکال کوتوال کہ بڑی خواہش سے آیا تھا یہ جھپٹا ہوا گیا اور مال بجنسہ پایا اور لا کے سامنے زنگی کے رکھدیا اسوقت انکو نہایت ہی اعتقاد بڑھ گیا اور سجدے کرنے لگے اور عرض کیا کہ ای خداوند حق تو یہ ہے کہ آپکی کرامات اور خداوندی ظاہر ہو گئی اب ہم چاہتے ہیں زیارت سے بھی آپکی مشرف ہوں تو آواز آئی کہ پہلے اپنے تئیں خوشبو سے بساؤ عرضکیا کہ جیسا ارشاد ہو وہ خوشبو کونسی ہے آواز آئی کہ تمہارے ہی پاس تو ہے عرضکیا کہ ہم نہیں سمجھے کہا کہ پاخانہ پھرو پیشاب کرو اور سب اپنے جسم پر لٹو اور اپنے

کپڑون مین لگاؤ دیکھو تو کیسی خوشبو مشک و عنبر کی آتی ہی اور اُسی مین عمرین بھی تمہاری زیادہ کردی جائینگی اور یہ جو کچھ کہ اسباب ہم سکو یہ دہقانی کو دیدو کہ اپنی یہان رکھے آئیگا بعد اسکے جلسے کے پھر تمکو لا دیگا غرض یہ پیر دہقانی اپنا چھوٹا اسباب بھی لیکر چلے آگے بڑھکر جنکو بھی اخل نہیں کیا اور ان حرام زادون نے واقعی اُس مقام پر پاخانہ پھر ایسا شاباب کیا آواز آئی کہ جو بندہ خاص ہونگے جنکے اعتقاد درست ہونگے انکو خوشبو مشک و عنبر ہی کی معلوم ہو گی اور جنکی دل مین کچھ شک ہی انکو بدبو غلیظ کی معلوم ہو گی غرضکہ ان لوگون نے کس مشکل ور دقت سے کی ساتھ بول و براز کیا اور اپنی جسم و لباس مین ملا اور خوف کی مارے کسی نے دم نہ مارا کہ بدبو آتی ہی تا کہ بداعتقادی ثابت نہو کہنے لگے کہ واقعی کیا خوشبو آتی ہی کہ مشک و عنبر کی خوشبو بھی شرماتی ہی برخوردار جنی بی اختیار ہنس رہا ہی کہ واقعی کیا عیاری کی ہی کہ گو کی کیڑے انکو گو ہی سے مارا واہ استاد کیا کہنا عیاری اسی کا نام ہی آپکا مثل و نظیر نہیں اُن آئی کہ جسقدر خوش فعلیاں کرو گی اُسیقدر ہم خوش ہونگے ہم تمہارا تماشا دیکھ رہی ہین چنانچہ ایک دو سیر کی منہ مین چھاؤ غلیظ کی لگاتی تھے اور قلقاریان مارتی اور خوش ہوتی تھے خضران اپنی عیاری پر آپ بھی بہت ہنسا اور برخوردار جنی کو وہان سے لیکر دہنہ نقب پر آیا اور اسنے آگے ایک بڑی جیب آگ برابر بھی بارود کی بہونچی ایک دھندنانا سا ہوا اور یہ سب اُڑ کر ہوائے آسمان ہو گئے جہتری اور اُڑ گئی یہ دونون کی دونون طرف حرمان جنی کی روانہ ہوے یہان جو صبح ہوئی تو لاشین جلی ہوئی تین سو ساٹھ ساحرون مع بادشاہ کی شہر مین گرین اور جا بجا نوبتین اول تو لوگ ساکنان شہر آواز ہی سے گھبرائے تھے کہ یہ کیا آفت نازل ہوئی اب جو یہ لاشین جلی ہوئی دیکھین تعجب اور زیادہ گھبرائی اور بد حواس ہوے اور کہنے لگے کہ تو قہر خداوندانا نازل ہوا نہ معلوم کونسی خطا ان لوگون سے بے ادبی کی ہوئی تھی کہ بادشاہ خود بھی جلی اور اور کیسے کیسے رفقا کامل بھی جلی انکو تو اسی تشویش مین چھوڑئے اور حال خضران اور برخوردار جنی کا سماعت فرمائیے کہ خضران مع برخوردار جنی کی پاس حرمان جنی کی پہونچے بادشاہ نے گلے سے لگایا اور کہا کہ ای عیار جہان کیا بات ہی سبحان اللہ عیاری آپ پر ختم ہی برخوردار جنی نے کل عیاری کا حال مفصل جو کہ گذرا تھا بیان کیا بادشاہ بہت ہنسے اور فرمایا کہ جو جیسا کا نتیجہ اور نیت تھی ویسی ہی آپنے عیاری کر کے انکو غارت کیا واہ واہ زبان سے آپکی صفت و ثنا نہین ہو سکتی اسکی بعد خواجہ خضران بن عمر ثانی نے آٹھوان جادو دیو راہدار کو زنبیل سے نکالا اور مذہب کے بارے مین اُس سے استفسار کیا کہ حالا ورشتا فتنہ پروردگار عالم جو میگوئی یعنی اُسنے سوال اسلام کیا اور بشرائط صاحبقرانی کی جب اُسکو ہدایت کی آٹھوان نے نہ مانا کسیطرح زنگ کفر اُسکی دل سے دور نہوا

کلیم بخت کسی راکہ بافتند سیاہ + بآب کوثر و زمزم سفید نتوان کرد +

ہر چند فہمایش کی اور ہیت خدا اُسکی سامنے بیان کی مگر اُسکے قلب پر پند و نصائح خواجہ نے کچھ تاثیر نکی آخر الامر لاچار ہو کر اُس کافر خاسر کو قتل کیا وہ گنبد اور دریا سب اُڑ گئی چشم زدن مین معلوم بھی ہوئی کہ کہان تھی اس نویں مکار نے دیکھا کہ یونہی جان جائیگی لاؤ مکر سے جو یہ کہین اُسکو قبول کرین تو اب عمر و ثالث نے اُس سے پوچھا کہ تو کیا کہتا ہی مذہب کے بارے مین نہ یہی حال تیرا بھی ہو گا بتا کیا کہتا ہی کہا کہ کہیے آپ کیا کہتے ہین کہیے تو آپکو سجدہ کرون فرمایا کہ معاذ اللہ مجھکو کیا سجدہ کریگا سجدہ معبود کرنا چاہیے تو کلمہ پڑھ اور از سر صدق مسلمان ہو اسنے قبول کیا مثل طوطی کے کلمہ زبان پر جاری کیا نفاق اسکی پیشانی پر شک دیکھکر بادشاہ سے جھکے سے عرض کیا کہ یہ مسلمان دلسے نہین ہوا اسکی قیافہ سے مکر پایا جاتا ہی بادشاہ نے کہا کہ آپکو اختیار ہی چاہیے اسے قتل کیجیے چاہیے رہا آپنے کہا کہ آئین صاحبقرانی کے خلاف ہی کہ شرع ظاہر پر اعتماد کرنا چاہیے ع حال [illegible] بجز پروردگار + غرضکہ اُسکو رہا کیا آپ علیحدہ ہو کر سامنے کھڑا ہوا اور کہا کہ او انسان سفید دندان تو نے مجھکو سے ہی مین اسیر کیا اب سمجھی کب چھوڑتا ہون یہ کہکے بیساختہ یہ جھپٹا کہ آپنے جلدی سے سفید مہرہ نکالکر اور لگے آپ اُسکو بجانے اور غزل لیو کی زبان مین آپ لگے گانے یہ تا دہنا دہنا لگا ناچنے جب اسے مست پایا حرمان جنی نے نہایت تعریف کی کہ جیسا آپنے فرمایا ویسا ہی ہی ملعون کیا غضبکہ ہی عالم مستی مین تو مست تھا ہی آپنے سفید مہرہ سے بیہوشی اوڑا کر گانا شروع کیا آخر کو بیہوشی نے تاثیر کی ناچتے ناچتے دھم سے گرا ایسے آپنے اسکی مشکین باندھکر اور ہوشیار کر کے انکی دفعہ اسے قتل کیا بادشاہ نے اور بھی تعریف کی اور کہا کہ یہ تخت و تاج آپ ہی کے لیے ہین اور بادشاہت کو ہن آپنے عذر کیا کہ بادشاہت آپکو مبارک رہے ایسی فکر کیجیے کہ ہم شعبدہ باز تک چلے اور کچھ میرا اسکے شعبدہ بازی کا مقام پر ہو لطف دیکھیے اور آپکو جسقدر راستے معلوم ہون اور جو جو عنوان کہ اس طلسم نطاق کے فتح ہونے اور بند ہونے وغیرہ کا حال جو معلوم ہو بیان فرمائیے اُنھون نے کہا کہ آج تو نہین کل بیان کیا جائیگا لہذا یہ شب یہین مقیم ہوئے اُنکا حال آئندہ بیان کیا جائیگا

خواجہ کو حرمان حبشی کے یہان چھوڑتا ہون اور حال خونخوار بن دجال کے خروج کا بیان کرتا ہون

اب بفرمان سرکار ابد قرار یہ حقیر سراپا تقصیر شیخ تصدق حسین خروج خونخوار بن دجال کو تحریر کرتا ہے.

بزم سخن طوطی خوش نوا ۔ جاری زمزمہ شد ترنم سرا

راویان اخبار واقعات درد و اندوہ و ناقلان آثار حقیقت پژوہ اس داستان مصیبت کو یون آغاز کرتے ہین کہ درمیان پردۂ دنیا و پردۂ ظلمات کے ایک بیابان ہے کہ نام اسکا بیابان پر آشوب ہے اس صحرا مین ایک قزاق رہا کرتا تھا کہ نام اسکا خونخوار بن دجال تھا یہی حاکم یہان کا سمجھا جاتا تھا رفتہ رفتہ اپنے زور بازو دکھا کر ویسے ہی اسکی جرات اسقدر بڑھی کہ اسنے خروج کیا چالیس ہزار رہزن سے جس ملک پر چڑھ گیا اوسے فتح کر لیا اب ملک گیری کرتے کرتے اسکے پاس جمعیت سپاہ بھی بہت ہو گئی اور ساڑھے تین سو سرداران زبردست زیر دست ہو کر مطیع ہو گئے اب یہ بیابان پر آشوب شہر کے نام سے مشہور ہوا اور سلطنت خونخوار بن دجال کی قائم ہوئی بارگاہ اسکی ایسی وسیع ہے کہ جسمین تخت شاہی کے علاوہ ساڑھے تین سو صندلی بچھتے ہین اور سرداران نامی و گرامی حسب مراتب بیٹھتے ہین اب اسکے دور دورے ہین اور یہ تمام لوگ ابلیس پرست ہین ایک روز کا ذکر ہے کہ خونخوار بن دجال تخت شاہی پر متمکن اور داہنے جانب طوفان زور آزما پھید زور آزما مچھر رحیل سپہدار زنگ ہیبت ناک قحبیل کرہ زن نقبان ازدر سوار شہیر سوار تمغام شیر زور قندیل نیزہ باز تجیل شتر لب یہی کہ پانسو سو سردار قوی ہیکل اپنے اپنے لنگرون پر بیٹھے ہین اور بائین جانب احوال آہن کلاہ احول عقرب چشم اجیل گور باطن ہشام سپر گردان الہام سپر گردان عنبران فیل سوار اہبال کوہ پیکر جاکل فیل زور اتفال گراز دندان گرشست آہن کلاہ اعوان نیزہ باز قرینہ مغزن ایسی صورت کے ڈیڑھ دو سو سردار دست چپ بیٹھے ہین اور عملک زشت خو اوسکا وزیر درجہ وزارت پر بیٹھا ہے باتین ہو رہی ہین کہ اب کس ملک پر چلنا چاہیے ایک اوسنے بیان کیا کہ بالفعل خدا پرستون کا بڑا زور ہے اور چہار طرف یہی پہیلے ہین بقوت شمشیر گویا تمام دنیا پر اونہین کا قبضہ ہے جسقدر یہ لوگ قتل کیے جائینگے اوسی قدر خوشنودی خداوند کا باعث ہوگا یہی باتین تہین کہ ایک مرتبہ دروازہ بارگاہ کیطرف سے ایک شخص عجیب الخلقت نمودار ہوا آواز دی اوسنے کہ ایہا الناس آگاہ ہو کہ مین فرستادہ خداوند ہبت زرین سخنگو کا ہون اسلیے آیا ہون کہ خداوند کوہ اسود پر تشریف لائے ہین اونکی تشریف آوری سے آگاہ کردون خونخوار بن دجال نے کہا ہم سوا خداوند ابلیس کے کسی کو نہین جانتے اوسنے کہا کہ یہ نائب خداوند ابلیس کے ہین اگر نہ تم لوگ چلوگے تو یقین ہے کہ مورد عتاب ہو گے اس لیے کہ اونکو خداوند ابلیس نے اسی لیے بھیجا ہے کہ مرتبہ تم لوگون کا بڑہائین جس طرح قزاق سے بادشاہ بنا دیا اسی صورت شہنشاہ بنا دینا منظور ہے اور اگر خلاف اسکے کروگے تو پہر اوسی حالت اصلی کو پہونچ جاؤگے یہ سنکر خونخوار بن دجال ڈرا اور کہا کہ مجھے کیا معلوم تھا کہ نائب اونکا تشریف لائے ہین مین ابھی چلتا ہون یہ کہکر معہ تمام اراکین سلطنت کے جانب کوہ اسود روانہ ہوا لیکن اوسکا حال اس بت

زرین سخنگو کا بیان کیا جاتا ہے کہ جس زمانہ مین حمزہ صاحبقران اول نے دیوان قاف کو مارا اور شکست دیکر بھگایا تھا تو اون شکست یافتہ دیوون نے مختلف مقامات پر قیام اختیار کیا بہت سے وقتاً فوقتاً آکر لڑا کئے اکثر مسلمان ہوگئے بعض پوشیدہ رہے دور دور نکل گئے اونہین دیوان قاف مین سے اک دیو اس طرف بھی بھاگ کر نکل آیا تھا اور صحرا بصحرا پھرا کرتا تھا نام اس دیو کا دیو بادبان ہے ایک مدت مدید تک یہ تباہ رہا کوہ صحرا مین پھر کی اکثر ابلیس ملعون کو یاد کرکے اپنا مدعائے دلی بیان کیا کرتا تھا ایک شیطان اوسکے سامنے آیا اور کہا کہ کیا چاہتا ہے دیو بادبان نے کہا کہ آپ کون ہین شیطان نے جواب دیا منم خداوند ابلیس دیو بادبان نے سجدہ کیا شیطان نے ہاتھ اوسکی پشت پر رکھا اور کہا کہ مطلب تیرا یہی ہوگا کہ خداپرستون کو زک ملے اور حمزہ کسی طرح قتل ہو دیو بادبان کا اعتقاد یہ سنکر اور بھی قوی ہوگیا کہ بیشک یہ خداوند برحق ہین تب تو دل کی بات بتادی کہا کہ آپ تو خود ہی جانتے ہین میرے بیان کرنے کی اب کیا ضرورت رہی شیطان نے کہا اچھا ہم ایک فرشتہ تیرے ساتھ کرتے ہین اور تجھکو نائب اپنا قرار دیتے ہین اور تدبیر بتاتے ہین کہ تو خداپرستون پر غالب آئے دیو بادبان اوسکے پاؤن پر سر رگڑنے لگا اور کہا جلد ارشاد ہو کہ وہ کیا تدبیر ہے شیطان نے بیان کیا کہ تو اک بت سونے کا تیار کر اور خود اوس بت مین پوشیدہ ہوکر بیٹھ اور نام بت کا بت زرین سخنگو رکھ اور ہر شخص سے بت کے اندر سے کلام کیا کر کہ اعتقاد لوگون کے تیری طرف جمین اور مطیع تیرے ہون اور اپنے کو نائب خداوند ابلیس ظاہر کرکے فرمان ہمارا پہونچا کہ خداوند کا حکم ہے کہ خداپرستون کو قتل کرو اور دین ہمارا پھیلاؤ لیکن خروج تیرا کوہ اسود سے مناسب معلوم ہوتا ہے اس لئے کہ وہان سے عملداری خونخوار بن دجال کی قریب ہے یہ فرشتہ جو ہم تیرے ساتھ کرتے ہین یہ تجھکو ہر قسم کی مدد دے گا اور اسے بتلایا کرے گا اور لوگون کو گمراہ کرکے لائے گا اور یہ تیرا مطیع بنا رہے گا یہ کہکر آواز دی کہ اے فرشتہ ادہر آ یہ کہنا تھا کہ دیکھا اک شخص عجیب الخلقت سامنے سے نمودار ہوا کہ قد اوسکا مانند انسان کے ہے اور چہرہ مانند دیو کے مگر سر پر ایک ہی شاخ ہے یہ ہمزاد دیو بادبان کا تھا کہ جس کو شیطان نے دیو بادبان کے تابع کردیا تھا کہ جو کچھ اس سے پوچھو گے یہ حالات تمام دنیا کے تم سے بیان کیا کرے گا اور مشکلین آسان کیا کریگا یہ کہکر شیطان تو نظرون سے غائب ہوگیا اور دیو بادبان اپنے ہمزاد کو ساتھ لئے ہوئے کوہ اسود پر آیا اور بت سونے کا تیار کرکے خود اوسی بت کے اندر در گیا یہ اسی کا فرستادہ تھا جو اول خونخوار بن دجال پاس پہونچا اور اوس کو بہکا کر اس طرف لایا الحاصل جس وقت خونخوار بن دجال درہ کوہ اسود مین داخل ہوا تو دیکھا اسنے کہ ایک بت طویل القامت سونے کا رکھا ہے آنکھین دونون یاقوت سرخ کی ہین اور ایسی ضو دیتی ہین کہ معلوم ہوتا ہے دو چراغ روشن ہین دانت مروارید آبدار کے ہین بس جیسے ہی خونخوار بن دجال نے بت کو

دیکھا سجدہ کیا بعد اسکے تمام سرداروں نے مع قہبل زشت خو وزیر خونخوار کے سجدہ کیا اور نہایت خوش ہوئے کہ ہم اس وقت اپنے خداوند کے سامنے ہیں جس وقت ان لوگوں نے سر اوٹھایا بت میں سے آواز پیدا ہوئی کہ کیوں خونخوار بن دجال ہم تیرے رہبر سے یہاں آئے ہوئے ہیں اور تو آج تک یہاں نہ آیا جب ہم نے طلب کیا تو حاضر ہوا خونخوار بن دجال نے ہاتھ باندھکر عرض کی کہ میں واقف نہ تھا کہ حضور تشریف لائے ہیں جیسے ہی خبر پائی اوسی وقت حاضر حضور ہوا کہا ہاں پہلے تم نے کہا تھا کہ ہم بت زرین سنگخو کو نہیں جانتے ہیں خونخوار بن دجال نے عرض کی کہ یہ قصور تو ضرور ہوا لیکن میں ناواقف تھا اس امر سے آگاہ نہ تھا کہ آپ نائب ہیں خداوند ابلیس کے چونکہ ہم لوگ ابلیس پرست ہیں اسوجہ سے کسی دوسری خداوند کو سجدہ نہیں کرتے جس وقت ہمیں آپکے حال سے آگاہی ہوئی کہ آپ نائب خداوند ہیں اوسیوقت حاضر ہوئے اب ارشاد ہو بت کے اندر سے جواب آیا کہ اے خونخوار بن دجال مجکو خداوند ابلیس نے اس لئے بھیجا ہے کہ میں اونکے خاص بندوں کو اونکی جانب سے ہدایت کروں اور جو عمل کرنے کا اقرار کریں اون سے فرمان خداوندی بیان کروں خونخوار بن دجال نے عرض کی کہ ہم بسر و چشم موجود ہیں جو کچھ ہوگا اوسے بجا لائینگے یہ سنکر بت زرین سنگخو نے کہا کہ بہت دنوں سے خدا پرستوں نے اپنا عمل ہتھیا رکھا ہے اور ہزارہا بندگان ابلیس کو قتل کیا ہے پہلے یہ گنہگار بندے ہمیں اس قدر پسند آئے کہ ہم نے اونکو زور دیا اپنے ماننے والوں کو انسے زک دلوائی مگر اب ظلم اونکے بہت بڑھ گئے اور غرور اس قدر دماغوں میں سما گیا ہے کہ وہ ہم کو بھول گئے اور ایک جھوٹ موٹ کا اپنا خدا الگ بنا لیا ہے اور اوسکی پرستش کرتے ہیں اور یہ امر ہمارے ناگوار گذرا ہے لہذا تمکو اس قدر قوت عنایت کی گئی کہ تم ان لوگوں کا استیصال کرو اور نشان طبقہ ارض سے مٹا دو یہی وجہ ہے کہ پہلے تم قزاق تھے اب درجہ بادشاہت کو پہونچے اور اس قدر فوج و لشکر فراہم ہوا کہ ساڑھے تین سو سردار تجنسے زیر کر اگر تمہارے مطیع ہوئے اور اب اطاعت خداوند و حکم خداوند کے موافق جس سے لڑو گے اوس پر غالب آؤ گے یہ سب سامان تمہیں اس لئے عنایت ہوئے ہیں کہ تم خروج کرو ہم تمہارے ساتھ رہینگے اور اول خانہ کعبہ کو برباد کرو بعد اسکے حمزہ اور اولاد حمزہ کو قتل کر کے نام انکا صفحہ دنیا سے مٹا دو اور اگر خلاف اسکے کروگے تو اپنی اصلی حالت کو پہونچ جاؤ گے بلکہ اس سے بھی کمزور کر دیئے جاؤ گے کہ پیشہ قزاقی کے بھی لائق نہ رہو گے اب غمزدہ پیشہ جس میں سوا حلال کر کے لینے کے حرام کا ذکر تک بھی نہیں ہے تمسے ترک ہو جائے گا اوس لقمہ پر بسر ہوگی جو کوئی بخوشی و رضا تمکو کچھ دیدے گا یہ سنکر خونخوار بن دجال کانپ اوٹھا اور عرض کی کہ خداوند مجھسے ناراض نہوں جو حکم میرے نام آیا ہے اوسپر عمل کروں گا یہ سنکر بت زرین سنگخو نے کہا کہ اول سامان خروج کا تیار کرو اوسکے بعد یہاں سے خانہ کعبہ کی طرف چلو خونخوار بن دجال نے کہا کہ وہ سامان بیان فرمایئے بت میں سے آواز آئی ایک تخت بہت بڑا نہایت مضبوط و مستحکم جواہر نگار بنواؤ اور ایک چترا سی

